حلم و مروت میں لاجواب - بڑے عابد مرتاض - سیر چشم - دریا دل - باذل - متواضع منکسر المزاج - مشہور متقی - دیندار اور بزرگ شخص ہیں - بڑے علما نواز ہیں فی زمانا ذات فیض آیات آپکی شاہجہاں پور میں بسا غنیمت ہے **فقیر** بھی رئیس موصوف کو دل سے دعا دیتا ہے طہر اللہ قلبك فی قلوب الابرار و زکی عملك فی عمل الاخیار - فضائل پناہ کمالات دستگاہ - تاج فضیلت آبروے شریعت جامع علوم معقول و منقول حاوی فروع و اصول حضرت عالیجناب افتخار الامرا و العلما مولانا مولوی **عبد الباسط** صاحب بہادر رئیس اعظم مد ظلہ العالی دام اقبالہ - جو جو خوبیاں اللہ تعالے نے آپکی ذات بابرکات میں عطا فرمائی ہیں ان میں سے اگر ایک شمہ لکھوں تو کیا امکان ہے حسن و خوبی کو جو میزان فکر میں وزن کیا تو ایک کو ایک سے برتر پایا رئیس ممدوح بڑے نیکنام اور نیکی پسند عدیم المثل ہیں - بڑے دریا دل اعلے درجہ کے باذل اور فیاض - متقی - متدین - عقیل و فہیم اور بزرگ شخص ہیں - نماز پنجگانہ اور تلاوت قران کبھی قضا نہیں ہوتی - نہایت رحم دل ہیں دروازہ سے کوئی سائل خالی نہیں جاتا بڑے مسافر نواز ہیں - فی زمانا جناب کا دم بہت غنیمت ہے - اصل تو یہ ہے کہ ایسوں ہی سے اسلام کی زیب و زینت ہے **فقیر** بھی مولانا رئیس موصوف کا دل سے دعا گو ہے - یا الہی آپکو دارین میں خوش رکھیو - آمین -

**عالیجناب حاتم روزگار آیہ رحمت پروردگار مقصود علیخاں صاحب** بہادر رئیس اعظم مد ظلہ العالی دام اقبالہ آپکی خوبیاں حیطہ تقریر سے افزوں اور حیز تحریر سے بیروں - آپ بڑے رئیس اعظم درویش سیرت ہیں - مزاج میں از حد انکساری ہے **حدیث** ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ان اللہ رفیق یحب الرفق فرمایا صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ نرمی کرنیوالا ہے

دوست رکھتا ہے نرمی کو - اور آپ بڑے صاحب حیا ہیں حدیث فان الحیاء من الایمان - والایمان فی الجنۃ - عالی جناب بڑے صادق الوعدہ ہیں - منہ میں جو کہتے ہیں منتخب ہیں - خلق و مروت بدرجہ اتم ہے مسکین پرور اور علما نواز ہیں - سچ تو یہ ہے کہ ایسوں ہی سے اسلام کی زینت ہے اسوقت آپکا دم بہت غنیمت ہے **فقیر** بھی رئیس موصوف کو دل سے دعا دیتا ہے طہر اللہ قلبک فی قلوب الابرار و زکی عملک فی عمل الاخیار - جامع صفات حمیدہ مستجمع اوصاف پسندیدہ یگانہ روزگار رشید ارکین شہر فیاض زمان عالیجناب شیخ **عبد الرسول** صاحب اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر سابق حال رئیس قدیم فرید آباد دام اقبالہ - آنکی خوبیاں بیان نہیں ہو سکتی ہیں - اللہ تعالے نے آپکو ایک خیر مجسم مخیر با خیر آدمی پیدا کیا ہے - آپ نیک کاروں کی امداد میں سب سے پہلے سبقت لیجاتے ہیں - آپ بڑے متقی نمازی پابند صوم و صلوۃ - مہماں نواز - شریف پرور عالم سے بڑی خاطر سے پیش آتے ہیں اور بہت عزت کرتے ہیں - **حدیث** قال النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من اکرم عالما فقد اکرمنی ومن اکرمنی فقد اکرم اللہ ومن اکرم اللہ فماواہ الجنۃ - خلیق بھی اعلے درجہ کے ہیں - واسن اخلاق آپکا بڑا اوج ہے - عجیب رئیس درویش طینت ہیں اصل تو یہ ہے کہ ایسوں ہی سے رونق اسلام ہے جنکا دم فرید آباد میں غنیمت ہے **فقیر** بھی تہ دل سے رئیس اکسٹرا اسسٹنٹ شیخ موصوف کا دعا گو ہے - یا الہی ہمارے معزز شیخ صاحب کو دو جہان میں سرخرو رکھیو - اور حشر شیخ صاحب کا جناب رسولخدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کر آمین -

ہم اپنے معزز تحصیلدار صاحب کا حال اپنی کتاب میں ایک تقابا یادداشت لکھتے ہیں اور نامہ اعمال حسنات سے پُر کرتے ہیں - عالیجناب افضل الکرام اشرف العظام اعنی حضرت پیرجی **رفیع الدین** صاحب تحصیلدار دہلی رئیس ہانسی دام اقبالہ - اللہ تعالے نے آنکو ہمہ صفت موصوف پیدا کیا ہے - دیندار بھی آپ اعلے درجہ کے ہیں سنار ہیچگا نہ

تلاوت قرآن اور وظیفہ نہیں ہوتی آپ منکسر المزاج ایسے ہیں کہ باوجود اس جاہ و حشم کے نخوت وغرور کا نام تک نہیں - برتاؤ عمدہ - انصاف آپکا منصف حقیقی کو پسند ہے جس مقام کو آپ نے چھوڑا رعایا وہاں کی چشم پر آب رہی - محب رسولخدا صلی اللہ علیہ وسلم ہیں ہر وقت درود زبان پر جاری ہے خلیق بھی ایسے ہیں کہ گویا خلق مجسم ہیں عقیل فہیم متین - سیر چشم - چاشنی چشیدہ بابرکت آدمی ہیں - خادم علما و فقرا ہیں حضرت مولانا قطب جمال ہانسوی رحمۃ اللہ آپ کے جد امجد ہیں - آپکی آنکھ میں حیا و شرم بہت ہے - تحصیلدار صاحب بزرگزادہ ہیں اور مخیر باخیر آدمی ہیں - علاوہ اسکے آپ زندہ دل ایسے ہیں کہ پژمردہ خاطر اور افسردہ طبیعت انسان انسے ملکر باغ باغ ہو جاتا ہے - دہلی میں نمائشگاہ آپکے دم سے جاری ہوئی ہے - بہرکیف آپ کا دم دہلی اور ہانسی میں غنیمت ہے اسلام کو ایسوں ہی سے رونق ہے - میرے محسن اور میرے مربی حضرت مولانا حافظ وکیل عزیز الدین صاحب دام اقبالہ کے یار غار ہیں - یا الہی پیر جی صاحب ممدوح کو ہمیشہ خوش رکھ اور حشر آپکا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کر - آمین -

میں بڑے فخر کے ساتھ اپنے معزز رئیس جناب منشی عبدالحق صاحب موضع رٹول ضلع میرٹھ کا حال لکھکر اپنا نامہ اعمال حسنات سے پر کرتا ہوں - عالیجناب صاحب خلق محمدی **منشی عبدالحق** صاحب خلف الرشید شیخ **عنایت علی** صاحب مرحوم جعل الجنۃ مثواہ ہمارے معزز منشی صاحب - بڑے نیکنام - نیک طینت - درویش سیرت بابرکت آدمی ہیں منشی صاحب موصوف بڑے سخنور سخندان سخن سنج - چاشنی چشیدہ - ایک کاردان تجربہ کار متقی بابرکت آدمی ہیں - ہمیشہ کتب نفیسہ و صحف لطیفہ و کتب تواریخ آپکے مطالعہ میں رہتی ہیں - الحمد اللہ منشی صاحب کی بذلہ سنجیاں ایک عالم پسند ہیں - آپکے محاورات نازک سے خوب دلبران خجل اور مضامین پاکیزہ سے - مزاج لطیف طبعان منفعل - آپ علما کے بڑے قدردان اور مخیر باخیر ہیں بہرکیف آپکا دم تعلقہ رٹول میں مغتنمات سے ہے

فقیر بھی منشی صاحب کو دل سے دعا دیتا ہے یا الٰہی منشی صاحب کو دین و دنیا رکھ آمین۔

میں بہت خوشی سے اپنی کتاب کا خاتمہ اس عالی ہمت پر کر کے مصروف مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات ہوتا ہوں۔

## مناجات مصنف در بارگاہ الٰہی

یا الٰہی میں نے اپنے نیک گمان کے بموجب ان حضرات کے نام نامی اور اسمائے گرامی تفسیر ابر کرم المعروف مناقب الاسے امراے باخیر میں تحت ذکر ابرار و اخیار لکھے ہیں ان حضرات کو دنیا میں خوش رکھ اور آخرت میں انکی مغفرت کر۔ اَللّٰھُمَّ احْشُرْھُمْ مَعَ النَّبِیِّیْنَ خُصُوْصًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاٰلِ عَبَا وَصَحَابہ وَتَابِعِیْنَ وَتَبَعِ تَابِعِیْنَ وَاَوْلِیَاءِ اَعْظَامِ وَصَالِحِیْنَ۔ رِضْوَانُ اللّٰہِ عَلَیْھِمْ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ سُبْحَانَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ۵

## اعلان

تفسیر ہذا کی بموجب قانون بست ۱۸۴۷ء کے رجسٹری لفظ بلفظ ہو چکی ہے بغیر اجازت راقم کوئی صاحب قصد

چھاپے یا چھپوائے کتاب ہذا کا نکریں ورنہ نقصان پائیں گے

جس صاحب کو کتاب منگوانی منظور ہو تو اس پتہ سے

طلب فرمائیں ٭ دہلی کوچہ پنڈت بر مکان مولوی محمد

امیر الدین احمد المشہور واعظ جامع مسجد دہلی ۲ ربیع الثانی

سنہ ۱۳۱۳ ہجری نبوی صلعم ۔ جس کتاب پر میری مہر اور قلمی دستخط نہوں وہ مسروقہ ہے

العبد
مولوی محمد امیر الدین احمد دہلوی

محمد امیر الدین احمد